ناول ایجنسی لاہور کی سلیکٹ کتب کا سلسلہ نمبر ۱

# اسرار حُسن

جس میں

حسن پیدا کرنے اور قائم رکھنے کے اصول پر فاضلانہ بحث کی گئی ہے

دینا ناتھ حافظ آبادی نے

سلیس اُردو میں انگریزی سے ترجمہ کیا

اور

کارپردازان ناول ایجنسی لاہور

نے

کیا آپ نے لاہور کا جدید

# ہفتہ وار اردو اخبار "ہندوستان"

دیکھا ہی جسکی اشاعت دنوں میں ہزاروں تک پہنچ گئی ہی جسکے آزادانہ ملکی مضامین ایسے مقبول عام ہوتے ہیں کہ بڑے بڑے نامور انگریزی اخبارات سول ملٹری گزٹ ٹریبون ڈیلی ٹائمز وغیرہ نے انکے ترجمے اپنے کالموں میں شایع کئے ہیں اور جو بوجہ اپنے مفید اور اعلے مضامین کے پنجاب کا سر برآوردہ اردو اخبار تسلیم کیا گیا ہے نمونہ طلب کرو جو مفت بھیجا جائیگا ٭

ایشر داس مینجر ہندوستان لاہور

# نذر

بڑی محبّت اور زندہ دلی سے

یہ کتاب

دنیا کے خوبصورت مردوں اور

عورتوں کی نذر کی گئی

نیاز مند

مترجم

# دیباچہ

## خوبصورتی

خوبصورت مرد ہوں یا عورتیں۔ پھول ہوں یا بچے دنیا نے ہمیشہ انہیں اپنے دل میں جگہ دی ہے اور دیگی۔ حسن کی دیوی کا مندر وہ مندر ہے جسکے آگے ہر قوم وملت کے اعلےٰ وادنےٰ طبقہ کے لوگوں نے بلا امتیاز سرِ عبودیت جھکایا ہے اے حسن! بیشک پرستش کے قابل تو ہی ہے باقی سب پتھر۔ اُجاڑ ہے وہ دل جس پہ تیری حکومت نہیں اور فضول ہے وہ کام جس میں تیرا لگاؤ نہیں تیری محبت نے میرے دہن پر قفلِ خاموشی لگا رکھا ہے اور تیری سچی تعریف کے لئے موزون الفاظ تلاش کرتے مدت گذر گئی ہے۔ مگر ہنوز ر دز اول ہے۔ خیر تو کچھ ہی کیوں نہ ہو۔ میں دل وجان سے تجھ پر فدا ہوں۔

تاریک رات یا روزِ روشن میں سنسان جنگل ویرانہ یا پر رونق آبادی اور بستی میں جب کبھی اور جب کہیں میں نے زندگی کے راز پر غور کیا ہے۔ ہمیشہ پوری مایوسی ہوئی ہے اور خاک سمجھ میں نہیں آیا۔ میں ہمیشہ تیری اصلیت دریافت کرنے کی تلاش میں پرواز کرتا ہوا کبھی آسمان کے پرے نکل گیا ہوں۔ اور کبھی تحت الثرٰی کی خبر لایا ہوں۔ وقت اور بے وقت موقعہ اور بے موقعہ چپہ چپہ چھان مارا۔ پر وہاں کیا رکھا تھا۔ یونہی خلا میں ہاتھ پاؤں مارتا پھرا اور پھر یہی سوچکر خاموش ہو بیٹھا کہ شاید جب وقت آئیگا تو یہ راز خود بخود کھل جائیگا۔ میں جانتا ہوں کہ میری طرح بہت سے دماغ اسی فکر میں پریشان رہتے ہیں اور یہ بھی دیکھتا ہوں کہ بہت سے ایسے ہیں جو مقررہ اصول پر قانع

رہ کر اس کا خیال تک نہیں کرتے تاہم مجھے یقین ہے کہ اگر وہ اوروں کی
کرکے ہو نہ بیٹھے ہوتے تو میری طرح وہ بھی اسی مسئلہ زندگی کے فکر میں غوطہ زن ہے
اور مصداق اس قول کے کہ جو چیز ایک کیلئے تریاق ہے وہی دوسرے کے لئے زہر۔ ان کا
اس طرح اوروں کی رائے پر اعتماد رکھنا میرے لئے بمنزلہ زہر ہے۔ مگر باوجود میرے شبہات
اور لوگوں کے تیقن کے وقت کی غیر فانی لہر اور تموج مجھے بلبلہ کی طرح بہا کر لے جاتا
ہے۔ اور جب پہلے حباب مٹ جاتے ہیں۔ امتداد زمانہ ان کی جگہ نئے پیدا کر دیتا
ہے۔ (بائرن) موت اور زیست کی نہ ختم ہونے والی گردش میں ایک خوفناک لہر
ہے اور اگر چند روزہ انسان اپنی زندگی میں دلبستگی کے لئے خوشنما چیزیں حسین
صورتیں۔ اور خوش آیند خیالات جو ہمارے دل میں امنگ اور جسم میں تازہ روح پھونکتے
رہتے ہیں۔ نہ ہوتے تو یہی پیاری زندگی وبال جان ہو جاتی۔ اور کاٹے نہ کٹتی"
پر ہمیں یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ خوبصورتی انسانی خط و خال اور گلاب کے پھول تک محدود
ہے۔ نہیں خوبصورتی غروب ہونے والے آفتاب میں بھی ہے اور غروب ہونے پر شفق میں
بھی ظاہر ہوتی ہے۔ شفق کی جگہ شام کی دھندلی تاریکی لیتی ہے۔ شام کی جگہ رات
اور رات کی جگہ طلوع آفتاب۔ جیسی یہ سفروں کی خیالی تصویر میں موجود ہے۔
ویسی ہی معصوم بچہ کی فطرتی مسکراہٹ میں۔ غرض یہ تمام مخلوقات عالم کی روح
رواں ہے۔ کوئل کی کوکو۔ پپیہ کی پی کہاں اور بلبل کی نغمہ سنجی میں یکساں جلوہ
دکھاتی ہے افریقہ کی نکٹی موٹے موٹے ہونٹوں والی سیاہ فام عورتوں کی
وہی قدر ہے جو پیرس کی پری وش معشوقوں کی۔ غرض انسانی دماغ کوئی جگہ
ایسی تلاش نہیں کر سکتا جہاں قدرت کی نیرنگیاں موجود نہ ہوں عجائبات
قدرت کا ذرہ ذرہ اس انعام الٰہی سے بہرہ ور ہے اور جسے میرے دعوے
میں شبہ ہو وہ چاندنی رات میں باہر نکلکر دیکھ لے کہ بھیانک سے بھیانک
اور ڈراؤنے سے ڈراؤنا نظارہ بھی اس وقت کیسا بھلا معلوم ہوتا ہے اور
تختۂ دنیا فردوس کا نمونہ نظر آتا ہے یا نہیں۔ ہم تصویر رتی کی تعریف کیلئے

کوئی قاعدہ کلیہ پیش نہیں کر سکتے۔ جس طرح شور و شغب کی حالت میں ہمارے
کان خاص کسی دلکش آواز پر لگجاتے ہیں۔ اور ہم اُسکی طرف ہمہ تن مصروف
ہوکر غل غپاڑہ کو بھول جاتے ہیں۔ اسی طرح دنیا کی نمایش تصاویر میں سے آنکھ
کسی قبول صورت کو انتخاب کر لیتی ہے۔ اور ہم فوراً اسے دل میں جگہ دیتے ہیں
پس یہ ایک فطرتی تحریک ہے اور کسی مقررہ تعریف کی محتاج نہیں تمام مخلوقات
عالم میں کوئی فری روح اس صفت سے محروم نہیں ہے۔ جہاں کسی کی دلکش سریلی
آواز کان میں پڑی وہیں اس نے اپنا راستہ خانہ دل تک ڈھونڈ لیا۔ جہاں
کوئی قبول صورت نظر پڑی اور دل نے صانع حقیقی کی صنعت کاملہ کی تعریف کرتے
ہوئے دل میں جگہ دی۔ کیونکہ حُسن آنکھوں کا نغمہ ہے۔

اگرچہ تمام دُنیا خوبصورتی و حُسن کی روح کا مسکن ہے لیکن واضح ہو کہ اس
خوشنما سیلاب کے خاص دورے ہوتے ہیں اور دراصل ایک صرف چہرہ ہی اسکا
بہترین پڑاؤ ہے اور خوبصورتی کا دار و مدار زیادہ تر چہرہ پر ہی ہے۔ پس اگر میں
اپنے ریمارکس میں اپنے ہمجنسوں پر ہی اکتفا کروں تو بے جا نہ ہوگا۔ مشرقی دنیا
میں مغربی دنیا کے برعکس طبقہ نسوان کا نام لینا بلکہ اِن کی طرف اشارہ تک کرنا
خلاف تہذیب سمجھا جاتا ہے۔ دوسرے ایک اور خیال ہے کہ مشرقی دُنیا میں
شادی سے ان کی حُسن پرستی کا صحیح مذاق دریافت نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ
یورپ کیطرح یہاں خواہش نفسانی اور جذبہ کو اس میں دخل نہیں ہوتا۔ یہاں شادی
ایک مذہبی فرض سمجھا جاتا ہے اور خواہش نفسانی کو اس سے کچھ تعلق نہیں ہوتا
پس مغربی دنیا میں شادی آلۂ تنفس ہے اور مشرقی دنیا میں ........
زندگی کا ساتھی تلاش کرنا۔

مذکورہ بالا مضمون پڑھنے سے یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ جب خوبصورتی ایسی
ضروری اور اہم چیز ہے تو اسکے متعلق ہمارے فرایض کیا ہیں مجھے یہ دیکھ کر نہایت
تعجب ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں جبکہ بھیڑ بکری تک کی پرورش کرنے اور

موٹا تازہ رکھنے کا خیال کیا جاتا ہے۔ وہاں ایسے اہم فرض پر بہت کم توجہ کیجاتی ہے
تاش کھیلنے۔ شعبدہ بازی حتےٰ کہ جعلسازی اور دھوکہ بازی تک پر کتابیں لکھی
جاتی ہیں۔ لیکن حسینوں کی قدر و منزلت کے اصول پر کسی نے قلم نہ اُٹھایا۔

اصل میں اس فن کو سکھلانے والے حضرت دل ہیں۔ پر ہمیشہ ایسا نہیں ہوتا
اور ایسے معاملات سے ناواقفیت جن میں دل و دماغ کا دوش بدوش چلنا اصولاً
نہایت ضروری ہے۔ بربادی کی پیشینگوئی کرتی ہے۔ جیسا کہ سڈنی سمتھ
نے لکھا ہے کہ بنگالہ کا غضبناک شیر ایسا خطرناک نہیں ہے جیسا کہ نیک ارادوں سے
ناواقف شخص۔

ایسے خوش نصیب لوگ بہت کم ہیں جو اس اہم فرض کو پورے طور سے
ادا کرتے ہیں باقی ایسے ہیں جنہیں ایک ہادی کی ضرورت ہے۔ اس کے لئے
غور و فکر۔ صبر و استقلال۔ اور سب سے بڑھ کر بلند حوصلگی درکار ہے۔ جس
شخص میں یہ صفتیں نہ ہوں تو عاشق و معشوق اس کے بدنتایج کا خمیازہ اٹھائے
بغیر نہیں رہتے۔ کیا کوئی بے سمجھ بچہ کے ہاتھ میں تیز چھری دے سکتا ہے
ہرگز نہیں۔ لیکن بہت لوگ حسینوں کی قدر دانی کے اصول سے ناواقف محض
ہیں۔ اور اس پر وہ عشق کے ناپیدا کنار دریا میں غوطہ لگاتے ہیں جس کا نتیجہ
یہ ہوتا ہے کہ پھر سطح آب پر ابھرنا نصیب نہیں ہوتا۔ اس ناواقفیت سے
ایک اور نقصان بھی پہنچتا ہے کہ اکثر آدمی محبت کرنے میں دو ایک مرتبہ ناکام
رہنے سے مایوس ہو جاتے ہیں اور یہ نہیں دیکھتے کہ نہایت نیک مزاج آدمی
بھی اپنی منظور نظر کے سامنے بھیگی بلی بن جاتے ہیں اور ان کی صورت سے
ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ابھی کسی فرو گذاشت پر پھٹکار پڑ چکی ہے یہ کوئی عیب
کی بات نہیں ہے بلکہ ان کا جوہر شرافت ہے جیسا کہ آگے چلکر فرائض حسن
پرستی کی بحث سے ظاہر ہو جائے گا۔ ہم ان کی شکر گذاری کی زنجیروں میں
جکڑے ہوئے ہیں۔ اور اسے پیر پرستی کھو یا اسے ادب احمد احسان مندی

سے منسوب کرد جو کچھ بھی ہے۔ اپنے منظور نظر سے دلی عقیدت بلاوجہ نہیں ہوتی
اور وہ شخص نہایت ہی ناشکر گذار ہے جو یہ نہیں مانتا کہ معشوقوں کے حقوق
اور سب سے مختلف ہوتے ہیں کیا اپنی منظور نظر کے دیکھنے سے ہماری آنکھوں
کو نور اور دل کو سرور حاصل نہیں ہوتا۔ کیا ان کی صحبت میں ہمارا وقت خوشی
سے نہیں گذرتا اور کیا خوشی حاصل ہونے سے ہماری روح اور جسم کی پرورش
نہیں ہوتی اور کیا ہم گھنٹوں اِن خوش آیند خیالات سے اپنا دل نہیں بہلاتے
پس جب ہم دیکھتے ہیں کہ وہ ہمارا وقت خوشی میں گذارنے کا آلہ ہیں۔ روح
اور جسم کو توانائی اور فرحت بخشتے ہیں اور ٹوٹی ہوئی ہمت کو بندھاتے ہیں بلکہ
سچ تو یہ ہے کہ اِس غدار دنیا میں دلبستگی کا ذریعہ ہی وہ ہیں تو ان کا سب سے
زیادہ ادب اور لحاظ کے مستحق ہونے کا دعوے کیوں صحیح نہیں مانا جاتا۔ دیکھو انکے
دم سے ہی تختہ دنیا رشک فردوس بنا ہوا ہے اور انہیں خداداد حکومت کا حق
حاصل ہے جسکی اطاعت و فرمانبرداری سے کسی فرد بشر کو سرتابی نہیں کرنی چاہیے
جسطرح آئینہ میں عکس پڑنا ضروری ہے اسی طرح حسن میں دلربائی کی قوت
لازمی ہے اور میں پھر بھی کہوں گا کہ سب سے زیادہ ادب اور لحاظ ہمیں حسینوں
کا کرنا چاہیے کیونکہ وہ ہمارے دل میں جذبہ اُلفت و محبت بھرتے ہیں جس سے قلب
کی صفائی حاصل ہوتی ہے محبت دنیا کی بہترین نعمت و مسرت ہے اور یہ بالکل
سچ ہے کہ جتنی اور خوشیاں ہیں وہ ہماری تکلیفوں کا کافی معاوضہ نہیں ہوسکتیں۔
برخلاف اِس کے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ معشوقوں پر بھی عاشقوں کی قدر و
منزلت فرض ہے بلکہ معشوق کی شکایت کرنا بھی سراسر حماقت ہے۔ عاشق
یہ نہیں دیکھتے کہ معشوق کے تو حسن دلفریب نے اپنا شیدا بنا رکھا ہے
اِن میں معشوق کے فریفتہ کرنے کے لئے کونسی خوبی ہے؟ اصل میں یہ کمزوری
غرور کا نتیجہ ہے اور اِس کا علاج صرف یہی ہے کہ ہم اپنے آپ کو دیکھیں
کہ ہم کیا ہیں؟ اور جب ہم معشوق کے حقوق اچھی طرح سمجھ جائیں گے۔ تو

تو خود بخود ظاہر ہو جائیگا کہ ہمارا فرض یہی ہے کہ ہر طرح انکی ناز برداری کریں اور نعم البدل کی امید نہ رکھیں جس شاعر کا یہ قول ہے کہ جب معشوق ہمارے عشق کو خیال میں نہیں لاتا تو ہم اوس کے حسن کی کیوں پرواہ کریں محض بے بنیاد اور لغو ہے عشق ایک غیر اختیاری جذبہ ہے اور ہمیں اس کے معاوضہ کا ذرا خیال نہیں کرنا چاہیے۔ جیسا کہ سینیسیوز کہتا ہے کہ اگر میں کسی سے محبت کرتا ہوں تو اس پر کچھ احسان نہیں کرتا اور کوئی وجہ نہیں ہے کہ وہ میری محبت کی قدر کرے اکثر معشوقوں کا ادب بادشاہوں سے زیادہ کیا جاتا ہے اور انکی ایسی پرستش کی جاتی ہے کہ دیوتاؤں کو بھی رشک آتا ہے۔ لیکن حد سے بڑھنا بھی ٹھیک نہیں ہر شخص کی طبعی آرزو یہ ہے کہ چند روزہ زندگی شادکامی سے بسر ہو اور یہ اسی طرح پوری ہو سکتی ہے کہ ہم ہر بات میں معشوق کا لحاظ رکھیں ہاں جوش محبت میں دیوانہ بننا بھی نہیں چاہیے۔ میرا مدعا صرف یہ ہے کہ عشق و محبت میں استقلال سے کام لینا چاہیے۔ اور حسد۔ نفس پرستی اور ہوس کو اس میں جگہ نہ دینی چاہیے۔

مگر اس غرض کے مخالف بھی بہت سے ہیں اور اس میں نقص نکال نکالکر خوش ہوتے ہیں ان کا اصول یہ ہوتا ہے کہ معشوق سے بے اعتنائی کرنی چاہیے وہ لینڈر کے مقابلہ پر جو کہتا ہے کہ "پھول میں خوشبو کے علاوہ کچھ اور بھی خوبی ہے جو پھول کے کملانے کے ساتھ ہی معدوم ہو جاتی ہے" غور نہیں کرتے مزید براں میں کہتا ہوں کہ کیا بے جوہر ہیرا جوہر دار ہیرے سے اچھا نہیں ہوتا۔ گو یہ صحیح ہے کہ حسینوں میں نقص بھی ہوتے ہیں یہ کیا ہمیں ہر جا کہ گل ست خار ست کے مصداق اور دل سے زیادہ انکا خیال نہیں کرنا چاہیے آخر میں یہ جتا دینا بھی ضروری ہے کہ تجربہ سے یہ بات ثابت ہو گئی ہے کہ خوبصورت آدمی پنج عیب شرعی بھی نہیں ہوتے اگر اس میں ایک عیب ہوتا ہے تو دس خوبیاں بھی ہوتی ہیں ✧

بہر حال خوبصورتی واجب التعظیم شے
ہے اور شاعر نے کیا ہی خوب
فرمایا ہے ؎

حسن وہ چیز ہے طالب ہے خدا بھی جسکا
ورنہ ہر شے میں نہ اک ہوتی یہ صورت پیدا

دینا ناتھ حافظ آبادی
حافظ آبادی پریس لاہور
۸۔ دسمبر سنہ ۱۹۰۲ء

# اسرارِ حُسن

## حصّہ اوّل (حصولِ حُسن)

## پہلا باب

### حُسن کی قیمت اور فوائد

حکیم افلاطون کا خیال تھا کہ قدرت کی دو سب سے بڑی مقدس اور اہم نعمتیں ذکاوت اور خوبصورتی ہیں۔ حکیم موصوف ان دونوں نعمتوں کو دولت۔ خاندانی عزت اور قوت جسمانی پر ترجیح دیا کرتا تھا۔ بعض اشخاص اس یونانی فلاسفر سے اختلاف رائے کریں گے اور کہیں گے۔ کہ "ہمیں تو سب سے زیادہ ضرورت صحت کی ہے" لیکن یاد رکھنا چاہیے کہ حصولِ حُسن کے لئے پہلی بڑی شرط تندرستی ہے کیونکہ گو تندرستی حُسن کے بغیر قایم رہ سکتی ہے۔ حُسن تندرستی کے بغیر قایم نہیں رہ سکتا۔ جب ہم کسی شخص کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ حسین ہے تو یہ خودبخود سمجھ لینا چاہیئے کہ وہ تندرست بھی ہے۔ حُسن کیا بلا ہے۔ کہ جو لوگ دنیا بھر کی نعمتوں کو بے وقعتی کی نگاہ سے دیکھتے ہیں وہ بھی آخر حسن کے سامنے سر تسلیم خم کر دیتے ہیں۔ خود ہمارا اخلاق خیدہ دستی

کا دیوتا (حسن مجسم) ہے جیسا کہ اسکی پیدا کردہ مخلوقات کے ہر ایک جزو سے صاف عیاں ہے۔ ہمارے دعوے کی تصدیق کے لئے قدرت پر ایک سرسری نگاہ ڈالنا کافی ہے۔ خوبصورت شاداب پیروں والے پرندوں کو دیکھو۔ مور کی دم سے کسی کاریگر کی کیا ہی صنعت نظر آتی ہے؟ تیتری کے حیرت خیز جملہ رنگ۔ اپنی خوشنمائی میں مجمع کمالات ہیں۔ ذرا ایک پھول ہی کو لیجئے کہ خوشبو۔ رنگ اور وضع کی یکسانیت میں دنیا کی کون انسانی صنعت اُس کا مقابلہ کر سکتی ہے۔ مگر ان چیزوں میں سب سے زیادہ خوبصورت اور مکمل شے انسان کا چہرہ ہے۔ خدا نے اس پیاری صورت کو سب سے پہلے اور سب سے مکمل پیدا کیا۔ تھوڑی دیر کے لئے ہم ان بلند خیالوں سے قطع نظر کر کے دنیاوی معاملات کے نکتہ خیال سے "حسن کی قیمت" پر نظر غائر ڈالتے ہیں۔

عام کاروبار اور روزمرہ کے معاملات میں بھی خوبصورتی خالی از فواید نہیں۔ انسانی زندگی میں راحت و رنج کا سامان پیدا کرنے کے لئے چال چلن کے بعد دوسرا درجہ چہرہ کے خط و خال کا ہے کہ جن سے اجنبی ہماری نسبت سب سے پہلی رائے قایم کرتے ہیں۔ بالعموم دوستی چہرہ کی شکل و صورت دیکھنے سے پیدا اور قایم ہوتی ہے اس سے پہلے کہ دوست ایک دوسرے کی عادات اور چال و چلن سے کما حقہ واقفیت حاصل کریں۔ غرضیکہ ایک شخص کا چہرہ اُس کے آشناؤں یا ناآشناؤں کے دل میں اس کی نسبت بہت کچھ مرغوب یا غیر مرغوب خیالات پیدا کرنے کا موجب ہوتا ہے۔

انگلستان کی جس گوالن نے گیت گاتے وقت بڑے فخریہ لہجہ میں کہا تھا کہ "صاحبان میرا چہرا ہی میری دولت ہے" وہ غلطی پر نہ تھی ممکن ہے کہ اُس وقت گوالن مذکور کے دل میں صرف شادی کا خیال جانشین ہو۔ مگر شادی کے علاوہ ہماری صورت ہمیں مہمات زندگی کے سر کرنے میں بہت کچھ مدد دیتی ہے۔ بارہا دیکھنے میں آیا ہے اور ہر شخص ذرا کوشش کرنے سے اس تجربہ کی تصدیق کر سکتا ہے کہ ایک امیدوار کو انتخاب ملازمت کے وقت باقی امیدواروں پر محض

اس وجہ سے ترجیح دی گئی۔ کہ اس کا چہرہ نسبتاً زیادہ پیارا اور حسین تھا۔ بجائے اسکے شاید دوسرے امیدوار اس آسامی کے لئے عملی طور پر اس سے زیادہ موزوں ثابت ہوتے۔ مگر چونکہ ان کے خط و خال دلکش نہ تھے۔ اسلئے انہیں ملازمت کے فواید سے محروم رہنا پڑا۔ زندگی کی منزل میں بیسیوں جگہ تمام زن و مرد اپنے لئے یہ نتیجہ نکال سکتے ہیں۔ کہ ان کی تقدیر ان کے چہرہ سے بہت کچھ وابستہ ہے۔ ایک بڑے نکتہ سنج فلاسفر کا مقولہ ہے کہ حسن ایک طلائی جھنڈا ہے۔ جسے نیکی یا بدی کرنے کا بہت کچھ اختیار حاصل ہے۔ جس نے ہزارہا انسانوں کی قسمتوں کا فیصلہ کیا ہے۔ جس نے قوموں پر حکومت کی ہے اور جس نے سلطنتوں کو اپنے قبضہ اقتدار میں رکھا ہے۔

# دوسرا باب

## حسن کی ماہیت

مصور کی پنسل۔ نقاش کے برش اور سنگ تراش کے زندگی بخش تیشہ نے اپنی طرف سے مکمل حسن کی تصویر کھینچنے میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی۔ لیکن قدرت شاذ و نادر اپنے بچوں کو اس نعمت کا مکمل اعزاز بخشتی ہے۔

خوبصورتی کی دو قسمیں ہیں شخصی خوبصورتی اور خیالی خوبصورتی۔ اول الذکر خوبصورتی کسی خاص آدمی کے چہرہ یا شکل کی موزونیت کا نام ہے۔ خیالی خوبصورتی متعدد اشخاص کے دلکش اعضا کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ زمانہ سلف کے یونانی آخر الذکر خوبصورتی کے مداح و حامی تھے۔ انہوں نے اپنے زمانہ کی لاثانی حسین عورتوں اور خوش رو

بانکے مردوں کے حسین ترین اعضا کو لے کر خوبصورتی کے دیوی دیوتا پتھروں سے تراشے اور نہایت خوبصورت بت تیار کئے۔ گو اس حسن پرستی کے زمانہ کو کئی صد سال گذر چکی ہیں۔ لیکن یہ بت اب تک بھی صنعت (آرٹ) کا نمونہ کمال تسلیم کئے جاتے ہیں۔

خوبصورتی کیا شے ہے؟

یہ سوال بجائے خود نہایت مشکل ہے اور اس کا جواب دینے والوں نے بمصداق

شد پریشاں خواب من از کثرت تعبیر ہا

اسکے مختلف سائنٹفک اور شاعرانہ (خیالی) پہلو لے کر اسے اور بھی مشکل بنا دیا ہے۔ لیکن فی الحال ہمارے مطلب کے لئے یہ عام فہم تعریف کافی ہے کہ خوبصورتی یکسانیت کا نام ہے۔ حسن موزونیت کی عملی صورت ہے۔

انسانی چہرہ کی خوبصورتی عام طور پر ان باتوں پر منحصر سمجھی جاتی ہے خط وخال کی دلچسپی۔ رنگت کی صفائی۔ عادات کی باقاعدگی۔ اور بشرے کا مرغوب و غیر مرغوب ہونا۔ مشہور سائنسدان کالوجبٹ (عالم علم دماغ) واکر صاحب کا قول ہے کہ خوبصورتی بہت کچھ پیشانی کی وضع پر منحصر ہے۔ خصوصاً اس خط مستقیم پر جو پیشانی اور ناک سے مشروط ہے۔ یہ خط مستقیم سے جس قدر زیادہ مشابہ ہوگا اسی قدر یہ چہرہ شاندار اور بعض صورتوں میں لطیف معلوم دے گا۔

حسن اور خوش وضعی میں ممتاز فرق ہے۔ حسن مکمل یکسانیت اور چہرہ کے خط وخال کی سچی موزونیت کا نام ہے۔ درانحالیکہ خوش وضعی کے لئے صرف اسی قدر کافی ہے کہ اس میں دلکشی یا دلچسپی کی قوت ہو جو ہماری توجہ یا نگاہ کو اپنی طرف کھینچ سکے ہم ایک چہرہ کو سرسری طور پر خوش وضع کہہ سکتے ہیں۔ جیسے معمولی طور پر کسی تصویر کی تعریف کی جائے۔ خواہ ایک مصور کے نکتہ خیال سے اس میں کتنے ہی عیوب مخفی ہوں۔ مثلاً صاف رنگ۔ روشن چمکدار آنکھیں اور موزوں

ناک چہرہ کو خوش وضع بنا سکتی ہے۔ بجائیکہ قوانین خوبصورتی کے مطابق باقی اعضا مثلاً ہونٹ۔ پیشانی یا ٹھوڑی وغیرہ پورے طور پر موزوں نہ ہوں اسی طرح دائمی خندہ نگاہیں ایک ایسے چہرہ میں خوش وضعی یا نزاکت پیدا کر سکتی ہیں جو ان نگاہوں کے بغیر بالکل معمولی سمجھا جاتا۔ نزاکت یا خوش وضعی بعض اوقات مسکراہٹ پر بھی مبنی ہوتی ہے۔ جس سے بڑے بڑے زاہد دھوکہ کھا جاتے ہیں۔ کئی چہروں کی لطافت جو آنکھ کو لبھانے کا کافی اثر رکھتی ہے بالوں میں مرکوز ہوتی ہے کیونکہ تمام خوبی بالوں کی خاص طرز آرائش پر منحصر سمجھی گئی ہے۔ مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ بےنظیر ہیں۔ لطافت۔ نزاکت یا خوش وضعی کی ہیں جس چیز کا نام حسن ہے اس کا درجہ خوش وضعی سے بہت بالاتر ہے۔

# تیسرا باب

## عورت میں حسن کے تین مدارج

عورت کا زمانہ حسن تین مدارج پر منقسم ہے اور ہر ایک درجہ بجائے خود زمانہ زندگی میں خاص اثر و دلچسپی رکھتا ہے۔

پہلا درجہ روز پیدائش سے شروع ہو کر زمانہ بلوغت تک پہنچتا ہے یہ وہ زمانہ ہے جب چہرہ اور خدوخال باقاعدہ نشو و نما پاتے ہیں کہ جیسے موسم بہار میں باغ میں پھول جلوہ گر ہوتا ہے۔

دوسرا درجہ حسن بلوغت سے شروع ہو کر غالباً چالیس سال تک پہنچتا ہے اس درجہ کے آغاز میں عورت کی گردن غیر معمولی طور پر نشو و نما حاصل کرتی ہے

اس کی آواز میں تبدیلی پیدا ہوتی ہے۔ جو ہر نوع دل خوش کن ثابت ہوتی ہے اس کی آنکھوں میں فوق العادت چمک آجاتی ہے اور اس کا حسن نسبتاً بہت زیادہ دلکش اور موثر معلوم ہوتا ہے۔

تیسرے درجہ میں جو چالیس اور ساٹھ سال کے درمیانی زمانہ کا نام ہے۔ شکل و صورت میں بتدریج قدرتی بڑاپن (زیادہ صاف الفاظ میں بھدا پن کہنا چاہئیے) پیدا ہوتا ہے۔ اس عرصہ میں جسم انسان چونکہ نسبتاً کم چربی جذب کرتا ہے اسلئے یہ چربی جلد کے اندر خانہ دار ریشوں اور دیگر حصص میں آہستہ آہستہ جمع ہونے لگتی ہے۔ مگر موٹاپی بعض اوقات ایک عجیب شعبدہ بازی دکھاتی ہے۔ اس کے اثر سے وہ جھریاں جو ابتدائی خطوط دار شکل دکھانے لگی تھیں۔ آہستہ آہستہ غائب ہوجاتی ہیں اور پھر ایک مرتبہ شباب کی تازگی بلکہ شباب کی بہار کہنا چاہئیے۔ جلوہ گر ہوتی ہے۔ اصطلاح میں اسے "عود ایسی" کہتے ہیں۔ جب یہ تیسرا درجہ بھی گذر جائے تو سمجھنا چاہئیے کہ خوبصورتی ہمیشہ کے لئے الوداع کہہ چکی۔

بعض عورتیں اپنی دوسری ہم جنسوں کی نسبت زیادہ عرصہ تک حسن قایم رکھ سکتی ہیں۔ بیسویں صدی کے ایک مصنف کا قول ہے کہ عورتوں کا جسمانی حسن کم از کم پچاس سال تک قایم رہنا چاہئیے۔ بلکہ حسن کا آفتاب بتیس یا چالیس سال سے قبل اپنے نصف النہار پر پہونچ ہی نہیں سکتا۔ ہیلن آف ٹرائے کو دیکھو کہ اس کا سٹیج پر آنے کا زمانہ چالیس سال دکھایا گیا ہے جب آس پیٹیشیا نے پیرکلیز سے شادی کی تو وہ ۳۶ سالہ تھی اور اس سے بتیس سال بعد تک اس کا جوبن۔ عالم افروز متصور ہوتا رہا۔ ملکہ کلیوپیٹرا اٹھتیس سالہ تھی جب اس نے تیر حسن سے انٹونی کا دل گھایل کیا۔ ہنری دوم نے اس وقت نقد دل ڈین ڈی پوٹیرز کی نذر کیا۔ جبکہ وہ چھتیس گرمیاں دیکھ چکی تھی۔ گویا بادشاہ ہنری کی معشوقہ عمر میں اس سے دگنی تھی۔ لیکن تفاوت عمر سے محبت کے

رشتہ میں کچھ فرق نہ آسکا۔ این ملکہ آسٹریا اڑتالیس سال تھی جب یورپ بھر میں بالاتفاق تسلیم کیا گیا کہ وہ حسن میں اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ لوئس کی معشوقہ ڈی پیتی تان چالیس سال تھی۔ جب اُس نے اپنے معزز عاشق کو دام حسن میں لا کر شادی پر مجبور کیا۔ روس کی حسین ملکہ کیتھر این تخت شاہی پر بیٹھتے وقت زندگی کے بتیس سال گذار چکی تھی اور ۳۳ ویں سال میں قدم رکھتی تھی میڈم مار اور ریکامیٹر کی نسبت ایک زمانہ واقف ہے کہ وہ بالترتیب پینتالیس اور چالیس سال کی عمر میں نمونہ حسن سمجھی جاتی تھیں یہ مثالیں اس دعوے کی تصدیق کے لئے کافی ہیں کہ حسن کی بہار بتیس پینتیس سال کے بعد قایم رہ سکتی ہے۔"

# چوتھا باب

## حُسن کا حاصل کرنا ممکن ہے

کوئی شخص بشرطیکہ اُس نے اس سوال پر فلسفہ۔ علم دماغ اور علم دل کے اصول کو مدنظر رکھ کر غور کیا ہو۔ اس دعوئے کی صحت میں شک نہیں کریگا کہ "خوبصورتی مصنوعی ذرایع سے بھی حاصل ہو سکتی ہے" میں خوبصورتی کو اس کے محدود معنوں میں (نہ کہ وسیع معنوں میں) لیتا ہوں یعنے میری مراد نمونہ کمال حسن سے نہیں ہے بلکہ معمولی خوش وضعی و نزاکت ہے۔

اس میں کلام نہیں کہ خط و خال میں تبدیلی کا واقعہ ہونا امر ناممکن ہے مثلاً ناک کی شکل۔ دہن کی چوڑائی۔ ہونٹوں کی موٹائی۔ آنکھوں کی رنگت و جسامت

کانوں کی ساخت اور ٹھوڑی کی وضع میں تبدیلی کی کوشش سراسر بے سُود ہے یہ سب چیزیں قدرت کی عیاری و کاریگری کا آخری نمونہ ہیں۔ لیکن اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ خوبصورتی یا بشرے کی لطافت پیدا کرنا ہی سرے سے ناممکن ہے کیونکہ دلی جذبات میں تبدیلی و درستی پیدا کرنے سے چہرہ کی ہیئت دلخوش کن بن سکتی ہے اور اسی کا نام خوش وضعی و خوبصورتی ہے۔ اسی طرح چہرہ کی رنگت میں بھی چمک، و دمک پیدا ہو سکتی ہے۔ بشرطیکہ ہم پورے طور پر قوانین صحت کی پیروی کریں اور غذا وغیرہ کے قواعد کو جو آئندہ صفحوں میں زیادہ وضاحت سے درج کئے جائیں گے اچھی طرح مدنظر رکھیں ؎

# پانچواں باب

## ہم کہانتک اپنی شکل و وضع کے ذمہ وار ہیں

ایک عقلمند باپ کی نسبت مشہور ہے کہ جب اس کا نوعمر بیٹا اُس سے جُدا ہونے کو تھا اُس نے کہا "میں ماسوا اس کے اور کچھ نہیں چاہتا کہ جب تو واپس آئے تو اپنا چہرہ بھی واپس لائیو"۔

انسانی فطرت کے ماہر ہیبرلٹ کا فرمودہ ہے کہ "انسان کا بشرہ کئی سال میں بنتا ہے۔ اس لئے بنظر غایر دیکھنے سے اس میں سالہا سال کے کام دکھائی دیتے

ہیں۔ کسی شخص کا بشرہ کیسا ہے؟ اسے سمجھو کہ بمنزلہ اس مہر کے ہے کہ جو اُسکی زندگی کے واقعات نے اپنے ہاتھوں سے اُس کے چہرہ پر لگائی ہے۔ نہیں بلکہ وہ ایک ایسی مہر ہے جو قدرتی ہاتھ سے انسان کے چہرہ پر کندہ کیگئی ہے جس سے خلاصی پانا آسان کام نہیں ''

انسان کیا ہیں؟ بالکل وہی جو کہ وہ دکھائی دیتے ہیں اور اس بات کی شہادت ہمیں اپنے ضمیر سے ملسکتی ہے۔ انسان کو تو خیر بالائے طاق رکھو۔ وہ اپنی اعلےٰ ذکاوت کے لئے اشرف المخلوقات کے نام سے مشہور ہے ہی۔ چھوٹے بچے اور بعض حیوانات بھی بسا اوقات اجنبیوں کے بشروں سے ایک ہی نظر میں اچھی یا بُری علامات تاڑ جاتے ہیں جس سے اِن کے دل میں ان کے لئے محبت یا نفرت پیدا ہو جاتی ہے۔ لیوا ٹر کا قول ہے کہ "روئے زمین پر ایک بھی بشر ایسا نہ ہوگا جو روزمرہ اپنے ہمجنسوں کے چہروں سے متاثر نہ ہوتا ہو۔ کوئی شخص بھی ایسا نہ ملیگا جو پہلی ہی نظر میں اسے قابل محبت یا قابل نفرت معلوم نہ ہو۔ وہ کون شخص ہے جو پہلی ملاقات میں اجنبی کی نسبت بہت کچھ رائے اُسکی شکل و وضع سے قایم نہیں کرتا "

غرضیکہ جب ہم مان لیتے ہیں کہ ہر شخص اپنے چال چلن کا خود ذمہ دار ہے اور ہر شخص کے دل کی باگیں اُسکے اپنے ہی ہاتھ میں دی گئی ہیں۔ تو اس کیساتھ یہ بھی ماننا پڑتا ہے کہ ہر شخص اپنے چہرہ کی ہئیت کا خود ذمہ دار ہے۔ کسی شخص کے خط و خال بذاتہ کیسے ہی اچھے اور پاکیزہ کیوں نہ ہوں؟ وہ ہرگز اُس وقت تک پیارا متصور نہ ہوگا جبتک کہ اُس کا بشرہ اور صورت پیاری نہ ہوگی بلاشک و شبہ بشرہ ایک خاص حد تک چہرہ کو خوبصورت یا بدنما بنانے کا میلان رکھتا ہے۔

ہم اُسی وقت سے جب سے زندگی کے میدان میں پہلا قدم رکھتے ہیں باخبری یا بے خبری سے اپنی صورت گری کا کام اپنے ہاتھ میں لیتے ہیں طفلی کا زمانہ

وہ شگفتہ زمانہ ہے۔ جب خیالات بہت جلد ہمارے چال چلن پر اپنا برا یا اچھا اثر ڈالتے ہیں اور دل کا فعل بہت آسانی سے چہرہ کو متاثر کرتا ہے۔ عورت یا مرد کے تیس سالہ ہونے یا بسا اوقات اس سے پہلے بھی اس کا چہرہ تقریباً دائمی و مستقل شکل اختیار کر لیتا ہے۔ اس وقت اگر ہم تبدیل ہیئت کی کوشش کریں تو بہت کچھ استقلال اور سخت محنت کی ضرورت واقع ہوتی ہے۔ کیونکہ سالہا سال کا کام بیخ و بن سے اکھیڑ ڈالنا بچوں کا کھیل نہیں ہے جو نقش کہ برسوں کے واقعات نے ہمارے چہرہ پر کندہ کئے ہوں وہ کیونکر چشم زدن میں محو ہو سکتے ہیں۔

خنداں بشرہ اور خوش نگاہیں بالعموم زمانہ شباب میں حاصل کیجاتی ہیں۔ دوسرے لفظوں میں یوں کہنا چاہیئے کہ وہ اطمینان قلب شادان خیالات اور صدہا مسکراہٹوں کا نتیجہ ہیں۔ دل کی ہر ایک حرکت انسانی چہرہ کی بُرا شکال سطح پر ایک نہ ایک دھیما خط ضرور چھوڑ جاتی ہے۔ گو یہ خط فوراً محسوس نہیں ہوتا لیکن بار بار دُہرائے جانے سے یہ نہایت واضح صورت اختیار کرتا ہے جسے ہم عادات یا چال چلن کی تصویر کہیں گے۔ کہ جو چہرہ کو بہت کچھ خوش وضع یا بد وضع بنا سکتی ہے۔

ڈاکٹر جے ایچ کیلاک بڑی قابلیت سے لکھتے ہیں کہ "خوبصورتی ایسی شے نہیں ہے جسکی جڑ جلد کے اندر ہو۔ حسن کے اصلی عناصر بجائے جسمانی علامات کے دماغی اور اخلاقی اوصاف پر منحصر ہیں وہ چہرہ حسین نہیں کہا جا سکتا۔ جسکے پردہ میں ایک کم قیمت اور غیر مفید چال چلن مخفی ہے۔ ایک اچھے چال چلن کا آدمی کبھی بدصورت نہیں ہو سکتا۔ خواہ بادی النظر میں قدرت نے اُسے ساخت کرتے وقت موزونیت کے اصول کو کیسا ہی نظر انداز کر دیا ہو؟ بہر حال انسان کا بشرہ اس کے دل کا پورا آئینہ ہے جس طرح تختی پر کے لکھے ہوئے حروف حرف شناس آدمی سے مخفی نہیں رہ سکتے اسی طرح عادات و افعال انسانی بشرہ میں سے خود بخود بول اُٹھتے ہیں۔"

جرمنی کا نامور مصنف ونکل مین لکھتا ہے۔

"چہرہ کی مکمل خوبصورتی اُس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتی جب تک کہ تمام تفکرات سے آزادی اور اطمینان قلب حاصل نہ ہو۔ کم از کم ان تفکرات سے بچنا چاہئے جو اس نقش و نگار پر جسے بنا، خوبصورتی کہہ سکتے ہیں اثر ڈالتے ہیں۔"

# چھٹا باب

## چہرہ کے اسرار

### (تبدیل ہئیت)

چہرہ کی ہئیت کا جو سالہا سال میں مستقل ہو چکی ہے۔ اور جسے ہم نے خود اپنے ہاتھ سے دن بدن زیادہ مضبوط و دیر پا بنا دیا ہے۔ کلیتہ تبدیل کرنا بظاہر ناممکن معلوم ہوتا ہے اور یہ کوشش بھی ظاہرا ویسی ہی لغو معلوم ہوتی ہے جیسی ان محققین کی محنت تھی کہ جو زمانہ وسطی میں اپنی عمریں آبحیات کی تلاش میں کھو دیا کرتے تھے۔ لیکن تبدیل ہئیت کی فلاسفی پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ یہ کوشش ہر طرح پر سائنٹفک اور انسان کے حیطہ امکان کے اندر ہے۔

دل (جیسا کہ گذشتہ اوراق میں لکھا جا چکا ہے) اُس طاقت کا نام ہے۔ جو عملی طور پر ہمارے چہرہ کی ہئیت و صورت تبدیل کرتی ہے اسکا پُر اسرار عمل چہرہ کے نازک لچکدار حصوں پر ٹھیک اسی طرح اثر کرتا ہے کہ جیسے روشنی فوٹو گرافی کی ذی حس پلیٹ پر اپنا اثر ڈالتی ہے۔ درحقیقت انسانی چہرہ

روزمرہ کے خیالات اور میلان دل کی تصویر ہے۔ پس جو لوگ خوبصورتی کے خواہاں ہیں پہلے انہیں اندرون دل کا معائنہ کرنا چاہئے۔ اور پھر اس اہم سوال پر بوجہ احسن غور کرنا چاہئے کہ وہ کیا چیز ہے جو دل خوش کن بشرہ پیدا کرتی ہے اور وہ کیا ہے جو شکل میں بدنمائی کا رنگ جما دیتی ہے؟ دنیا میں ہر روز سینکڑوں آدمی دیکھے جاتے ہیں جن کے چہرے مغموم نظر آتے ہیں۔ محض اس وجہ سے کہ ان کے خیالات ہر وقت پریشان رہتے ہیں اور یہ خیالات پریشان دل سے پیدا ہوتے ہیں۔ اس قسم کے لوگ ہر بات کا جو دنیا سے متعلق ہوتی ہے ننانویں فیصدی حالتوں میں تاریک پہلو لیتے ہیں۔ یا دوسرے لفظوں میں وہ روح کی کھڑکیوں پر ماتمی پردے لٹکا دیتے ہیں تاکہ زندگی کی ہوا اور روشنی اس تک پہونچنے نہ پائے ایسے آدمیوں کو مناسب ہے کہ وہ اس عادت کے رفع کرنے میں پورے طور پر قوت ارادی سے کام لیں ایک زندہ دل خوش روح کا پیدا کرنا گویا ایسا کام ہے جو قلیل عرصہ میں تکمیل تک نہیں پہونچ سکتا۔ لیکن جب یہ ایک دفعہ خاطر خواہ مکمل ہو جائے تو پھر تبدیل ہئیت آسان ترین بات ہو جاتی ہے۔

ہر روز ہر ایک جماعت میں صدہا پژمردہ چہرے دیکھے جاتے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہوتے ہیں۔ جنہوں نے بڑی امیدوں سے زندگی شروع کی تھی مگر ان کی امیدیں محض خواب و خیال ثابت ہوئیں اور ہر ایک امید الوداع کہتی دفعہ ان کے چہروں پر اپنی شکن دار مہر لگا گئی۔ ان مرجھائی ہوئی تلخ جڑوں کو اکھڑنا بلاشک و شبہ امر محال ہے لیکن ہم اسے ناممکن نہیں کہہ سکتے اسکا آسان ذریعہ یہ ہے کہ زمانہ ماضی کو زمانہ حال کے کام کے نیچے دبا دیا جائے اور ہم گذشتہ کل کی امیدوں کو آنے والے کل کی روشن امیدوں میں بھول جائیں۔

ایسے ناشکرے اور بے صبر لوگ بھی دنیا میں پائے جاتے ہیں جن کے چہرے ان امیدوں کے حصول میں جو کبھی پوری نہیں ہو سکتیں اور ان کاموں کی تکمیل میں جن کا سرانجام دینا ناممکن ہے ہر وقت غمزدہ دیکھے جاتے ہیں

اُن اشخاص کا اخلاقی فرض ہے کہ وہ اپنے موجودہ حالات کو زیادہ وقعت کی نگاہ سے دیکھیں اور یاد رکھیں۔ کہ "فارغ دل ایک دائمی عورت ہے"۔

مذکورہ بالا اشخاص کے علاوہ ایسے لوگ بھی دیکھے جاتے ہیں جن کے چہروں سے حسرت اور وحشت برستی ہے اور ان کا زود رنج۔ کمینہ۔ لالچی۔ دغاباز متنفر یا معزور ہونا ایک ہی نظر میں معلوم ہو جاتا ہے۔ یہ خالی از محبت نشانات جو اجنبی پر اچھا اثر نہیں ڈالتے بد دلی کا فوٹو ہیں۔ جہاں یہ ہوں گے وہاں امکان حسن کا خیال کرنا بھی جہالت ہے واشنگٹن اور نگ نے ایک موقع پر کیا ہی خوب کہا تھا کہ "یہ حُسن اندرونی ہی ہے کہ جس سے حسن بیرونی پیدا ہوتا ہے"۔

یاد رکھنا چاہئے کہ یہ جملہ محض شاعرانہ فلاسفی نہیں ہے بلکہ ایک مبصر کی رائے ہیں اعلےٰ درجہ کا "سحر حُسن" ہے۔ چال چلن بہرحال چہرہ پر اپنا اثر دکھاتا ہے خواہ وہ اثر مرغوب ہو یا قابل تنفر کیا یہ ممکن ہے کہ فلارنس نایٹ انگیل اور مسز فرای ایسی ہمدرد نوع انسان عورتیں اور جنرل گارڈن اور ڈیوڈ لونگ سٹون ایسے نیک طینت جوانمرد بد صورت ہوں؟ گو ہم نے ان نیک سیرت عورتوں اور بہادر مردوں کے چہرے بلکہ فوٹو دیکھنے کی عزت بھی حاصل نہیں کی۔ لیکن ہمارا خیال خود بخود ہمارے سامنے ان کی ایسی تصویریں کھینچ دیتا ہے جو محبت آمیز۔ پسندیدہ اور شرافت مجسّم ہوتی ہیں اور جنکے بشرے سے ملائمت ٹپکتی ہے۔

حاصل کلام۔ تبدیل ہیئت کے لئے تبدیل دل مقدم امر ہے۔ اگر تمہارا چہرہ مایوس و پژمردہ رہتا ہے تو زندہ دلی کی عادت پیدا کرو۔ اگر زود رنجی کی وجہ سے تمہاری آنکھیں غصہ سے بد نما رہتی ہیں تو حلم و خلق کا علم سیکھو اور حرص و طمع دور کرنے کے لئے فیاضی و قناعت کی عادت اپنے آپ میں پیدا کرو۔

# ساتواں باب

## حُسن و صحّت کا تعلق

حُسن کے لئے صحت لازمی امر ہے۔ اصولاً اور عملاً دونوں طرح پر۔ جب صحت جاتی رہتی ہے تو حُسن بہت جلد اُسکی پیروی کرتا ہے۔

حُسن ہماری ہستی کی شاندار تثلیث کا نتیجہ ہے اور وہ تثلیث تندرست جسم روح اور دماغ پر مشتمل ہے حُسن کی ایک شرط تازگی ہے جو بہرحال سچّی خوبصورتی کے لئے نہایت ضروری ہے۔ خواہ اِسے گلاب کے پھول میں دیکھ لو۔ خواہ ایک دوشیزہ کے گلابی رخساروں میں خوبصورتی کی ایک خاص قسم متوسط یعنے تر و تازہ خوبصورتی ہے جو سالوں کے ساتھ آہستہ آہستہ گذر جاتی ہے مگر مُستقل اور دائمی حُسن کی شاندار عمارت صحت پر مبنی ہوتی ہے۔ مسٹر گلیڈسٹون کا فرمودہ ہے کہ "خوبصورتی اتفاقیہ شے نہیں ہے بلکہ نتیجہ واقعات ہے جو اپنا اثر کل کائنات پر ڈالتی ہے جب یہ کہیں سے معدوم ہو جاتی ہے تو ہمیں فوراً سمجھ لینا چاہئے کہ وہاں ضرور اخلاقی بدنظمی عمل میں آئی ہے"۔

بہت کم آدمیوں کو یہ بات معلوم ہوگی کہ شاندار چہرہ۔ خوبصورت رنگت روشن آنکھیں اور عمدہ بشرہ ایک اچھے معدہ کی موجودگی کا بیّن ثبوت ہیں اینی جینیس ملر نے ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ "بیماری بدصورتی کا اور صحت خوبی کا دوسرا نام ہے"۔

صحت کا انحصار اُس غذا پر ہے جو ہم کھاتے ہیں اور جو ہم ہضم کرتے ہیں۔ غذا کے بعد امورِ صحت میں دوسرا درجہ ہوا کا ہے۔ جو ہم بذریعہ سانس اندر

لیجاتے ہیں۔ غذا اور ہوا کے بعد بالترتیب آرام نیند۔ اور دیگر قوانین صحت کا نام پیش کیا جا سکتا ہے۔ انگریزی میں ایک مثل ہے کہ ہمارے جسم ہمارے باغ ہیں اور ہماری عادات ان کے لئے باغبان کا کام دیتی ہیں"۔

ڈاکٹر ٹی ایل نکلس اپنی تصنیف لطیف ہومین فزیالوجی (جسم انسان کی ماہیت) میں مضمون زیر بحث کے متعلق ذیل کی رائے ظاہر فرماتے ہیں:۔

صحت مکمل نشو و نما کا نام ہے جس کا مطلب دوسرے لفظوں میں یہ ہے کہ تمام اعضا کی ترقی نسبتاً ہو۔ کسی حصہ جسم میں کمی و بیشی کی علامات پائی نہ جائیں اُسیکو ہم مکمل خوبصورتی کہیں گے کیونکہ خوبصورتی صحت کا ایک ادنیٰ کرشمہ ہے اس دعوےٰ کے ثبوت میں یہ سائینٹفک دلیل پیش کی جا سکتی ہے۔ کہ انسان اور بہت سے حیوانات جنکے اعضا زیادہ موزوں و مفید بنائے گئے ہیں نسبتاً زیادہ خوبصورت ہیں۔ جب ہر ایک ہڈی عمدہ شکل اور قد کی ہوگی تو مکمل موزونیت اس کا لازمی خاصہ ہوگی جہاں ہر ایک پٹھا با قاعدہ نشو و نما پائے گا اور چربی اور گوشت کی تعداد بھی مناسب ہوگی وہاں ہم اعلےٰ درجہ کی خوبصورتی اپنے سامنے دیکھیں گے۔ اگر جسم نازک ہے۔ دورہ خون مکمل ہے خون مصفی ہے تو ضروری ہے کہ جلد بھی اعلےٰ درجہ کی خوش رنگ اور دلکش ہو غرضیکہ خوبصورتی صاف لفظوں میں صحت کی علامت اور صحت کا نتیجہ ہے اور مکمل خوبصورتی متوسط خوبصورتی اور زوال پذیر خوبصورتی۔ بالترتیب مکمل۔ متوسط اور زوال پذیر صحت سے حاصل ہوتی ہے۔ سچے شاعر اور قدرتی مصور اس بات کو بخوبی جانتے ہیں۔ کہ کامل حسن کامل صحت کے بغیر نہ تو پیدا ہو سکتا ہے اور نہ قایم رہ سکتا ہے۔



# آٹھواں باب

## حُسن میں تبدیلی اور اُسکے اسباب

تبدیلی حُسن بعض آدمیوں میں دوسروں کی نسبت جلد ظہور پذیر ہوتی ہے جن اشخاص کے اعصاب زیادہ نازک ہوتے ہیں وہ بیرونی و اندرونی اثرات کو جلد قبول کرلیا کرتے ہیں اور اس سے ان کی ہیئت میں فوری تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں جن اشیاء کو ہم حُسن اور اُسکے طلسم آمیز عشوؤں کا غارت گر کہہ سکتے ہیں۔ ان میں موسم ٹمپریچر (گرمی و سردی) اور اسی قسم کے اور بہت سے ہوائی اسباب شامل ہیں۔ انہی غارتگروں کی ذیل میں مضر غذا۔ بیخوابی۔ غم و فکر اور شہوانی جذبات کو بھی شامل کر سکتے ہیں۔ یہ مضر اسباب آیندہ صفحوں میں بالتفصیل بیان کئے جائیں گے۔

بہت کم آدمیوں نے یہ خصوصیت نوٹس کی ہو گی کہ بعض آدمی گھر سے باہر کھلی ہوا میں اور بعض گھروں کے اندر بند کمروں میں خوش و شاداں پائے جاتے ہیں۔ ایسے انسان بھی موجود ہیں۔ جو صبح کی نسبت شام کو یا شام کی نسبت صبح کو زیادہ زندہ دل اور ذہین معلوم ہوتے ہیں۔ گو یہ تفاوت بہت کم آدمیوں کی باریک بیں آنکھ نے دیکھا ہو گا۔ لیکن یہ امر واقعہ ہے اور انسانی فطرت کا مطالعہ کرنے والے اصحاب بڑے ذوق و شوق سے اس کی تائید و تصدیق کرتے ہیں۔

تبدیلی حسن ایک اور وجہ سے بھی خاص طور پر قابل ذکر ہے۔ بعض آدمیوں کا دایاں نصف حصہ اور بعض کا بایاں حصہ نسبتاً زیادہ خوبصورت ہوتا ہے۔ یہ راز جس سے ناظرین اس سے پہلے شاید واقف نہ ہوں اوّل ہی اوّل چینیوں نے تحقیق کیا تھا ممکن ہے کہ کوئی شخص اسے فرضی ڈھکوسلہ خیال کرے۔ لیکن عیاں را چہ بیاں۔ اس دعوے کی تصدیق اس طرح بخوبی ہو جائے گی کہ صرف ایک درجن آدمیوں کے چہرہ پر دائیں اور بائیں طرف سے نگاہ ڈالی جائے مشاہدہ ہمیں فوراً بتا دیگا کہ فی الواقعی بعض آدمیوں کا نصف حصہ باقی نصف حصہ سے زیادہ حسین و شاندار ہوتا ہے مشہور ہے کہ تھیٹروں کے ایکٹر اور ایکٹرس جب حاضرین کو خوب محظوظ کرنا چاہتی ہیں تو چہرہ کے نصف حصہ کو غیر معمولی طور پر مکمل و حسین بنانے کی کوشش کرتی ہیں۔

# نواں باب

## چہرہ پر غذا کا اثر

ہماری روزانہ غذا کو ہماری صحت۔ حسن اور بشرہ سے بہت بڑا واسطہ ہے مثلاً کہا جاتا ہے کہ بسیار خور آدمی کبھی فلاسفر یا عقلمند نہیں ہوتے اور اس لئے ان کے چہرے بہت کم ذہانت نما ہوتے ہیں۔ جو لوگ رغبت و کثرت سے گوشت کھاتے ہیں۔ ان کے عادات روحانی کی نسبت بالعموم حیوانی زیادہ ہوتی ہیں۔ جسکا ایک نتیجہ یہ ہے کہ ان کے خط و خال میں ایک قسم کی قدرتی سختی پیدا ہو جاتی ہے بخلاف

اس کے جو لوگ گوشت سے قطعی اختراز کرتے ہیں۔ ان کے بشرہ میں ایک قسم کی قدرتی ملائمت پیدا ہو جاتی ہے۔ غذا کا اثر خط و خال پر ثابت کرنے کے لئے ہم الکحل کی بین مثال پیش کر سکتے ہیں کہ وہ کس طرح خط و خال پر مکروہ اثر ڈالتا ہے اور ایک حسین یا خوشنما چہرے کو بدصورتی کے درجہ پر پہونچا دیتا ہے۔ غذا کے اثرات کا ذکر آیندہ چلکر زیادہ وضاحت سے کیا جائے گا۔

پروفیسر کرک لکھتا ہے "انسانی چہرہ اس خوراک سے بنتا ہے جو انسانی معدہ کو بھرتی ہے۔ اس میں کلام نہیں کہ اور بہت سی اشیا مثلاً ہوا جو ہم سانس کے ذریعہ سے اندر کھینچتے ہیں۔ ہمارے چہرہ کی ساخت میں بہت بڑا دخل رکھتی ہیں لیکن غذا جسمیں ہماری خوردنی اور نوشیدنی اشیاء شامل ہیں بہت بڑا عنصر ہے کہ جس پر انسانی چہرہ کی عجیب و غریب ساخت کا دارمدار ہے۔ اگر غذا موزوں نہیں تو کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آسکتی کہ خط و خال کیونکر دلکش ہو سکتے ہیں۔ مثلاً آنکھوں کی خوبصورت رگیں اور پٹھے جن پر چہرہ کے خوشنما یا بدنما ہونے کا بہت کچھ انحصار ہے۔ صرف اسی وقت قایم رہ سکتے ہیں جب انہیں اعلےٰ درجہ کی غذا بہم پہونچائی جائے۔ میں فرض کر لیتا ہوں کہ تم دنیا بھر کا زود اثر پوڈر اپنے چہرہ پر اُلٹتے ہو۔ لیکن جب تک کہ تم رنگت یا جلد کی اصلی حفاظت کی طرف متوجہ نہیں ہوتے۔ کوئی وجہ نہیں کہ تمہاری رنگت دایمی طور پر خوشنما رہنے پائے اسی طرح تمہیں ان اعضا کے فعل کو بھی مدنظر رکھنا چاہئیے جو اس غذا پر اثر ڈالتے ہیں کہ جس سے چہرہ بنتا ہے۔ اگر کسی طرح یہ اعضا اپنا قدرتی عمل جاری نہ رکھ سکیں اور غذا میں صاف خون کی کافی مقدار موجود نہ رہے تو دنیا کا کوئی پوڈر یا سفوف تمہاری رنگت کو خوشنما نہیں بنا سکتا۔

# حصّہ دوم

## جلد اور رنگت

# دسواں باب

## جلد کے عجائبات

جلد دو حصّوں یعنے دو پردوں پر مشتمل ہے۔ بالائی پردہ کو اصطلاح میں یبوٹیکل (کاذب جلد) اور زیریں حصّہ کو کیولٹش دیرا (اصلی جلد) کہتے ہیں۔ جلد جیسا کہ ہم سب کو روزانہ تجربہ سے معلوم ہے خون کی شریانوں اور پٹھوں سے بنتی ہے۔ جس سے چھونے اور درد محسوس کرنے کا احساس پیدا ہوتا ہے۔ گردوں اور پھیپھڑوں کی طرح جلد کا ایک کام خون کا صاف کرنا ہے۔ اور اس کا یہ عجیب و غریب فعل اٹھائیس میل لمبے مسامات میں بدرو کی نالی کی طرح ہوتا ہے۔ جیسا کہ ایک دفعہ سر ارلیس ولسن نے مذاقیہ تشبیہ دی تھی۔ اس مشہور و معروف محقق کی بنا دعوے یہ تھی کہ ایک مربع انچ میں بالاوسطا ۲۸۰۰ مسامات فرض کر لو۔ اور ہر ایک نالی کی لمبائی اوسطاً انچ کی ایک چوتھائی سمجھنی چاہیئے۔ اس سے ثابت ہوا کہ جسم انسان کے ایک مربع انچ میں قریباً ۲۸۰۰ × ۱/۴ = ۷۰۰ انچ لمبی نالیاں ہیں۔ چونکہ ایک معمولی شخص کے جسم کی سطح بالاوسط ۲۵۰۰ انچ ہوتی ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ مسامات کی کل نالیاں لمبائی میں ۷۰۰ ــ ۲۵۰۰ = ۱۷۵۰۰۰۰ انچ یا ۱۴۵۸۳۳ فٹ یا ۴۸۶۰۰ گز

یا قریباً اٹھائیس میل ہیں"

# گیارھواں باب

## جلد کا تعلق حسن و صحت کیساتھ

جلد جسم انسان کا نہایت ضروری آرگن ہے اور اس کے مشکل فرائض جو ادا کرتا ہے۔ زندگی اور صحت دونوں کی بقا کے لئے اشد ضروری ہیں۔ معدہ جگر اور حتی کہ دماغ بھی ہماری ہستی کے لئے ایسا ضروری نہیں ہے کہ جیسی ضروری جلد ہے انسان خوراک کے بغیر ہفتہ یا اس سے کم و بیش عرصہ تک زندگی بسر کر سکتا ہے اور جگر اگر اپنا فرض منصبی سرانجام دینا چھوڑ دے تو بسا اوقات موت ہفتوں تک واقع نہیں ہوتی لیکن جلد کے فرض منصبی چھوڑ دینے کی صورت میں موت چند گھنٹوں میں واقع ہوتی ہے۔

روایت ہے کہ جب لیو دہم بحیثیت پوپ روم کے مذہبی شاہی تخت پر جلوہ افروز ہونے کو تھا۔ اور جلوس بڑی شان و شوکت سے فلارنس کے بازاروں میں سے گذر رہا تھا۔ اُس وقت ایک چھوٹے بچے کا جسم سنہری ورقوں سے لپیٹا گیا۔ جس سے یہ دکھانا مقصود تھا۔ کہ طفلی کا زمانہ سنہری زمانہ ہوتا ہے۔ سب حاضرین دنگ رہگئے کیونکہ اُن کے سامنے صرف چند گھنٹوں میں بیچارہ لڑکے نے تڑپ تڑپ کر جان دی۔ یہ مہلک حادثہ اس وجہ سے واقع ہوا کہ جلد کی مسامات بند ہو گئے تھے جس سے پسینہ کا آنا ناممکن ہو گیا۔

پس جب ہم جلد کی طرف سے غافل ہوتے ہیں۔ یعنے باقاعدہ غسل اور ورزش

کرنے کی پرواہ نہیں کرتے تو ہم بالواسطہ اٹھاتیں مبل الطبی نالیوں کو خبکا فکر گذشتہ باب میں آچکا ہے گویا اپنے ہاتھ سے بند کرتے ہیں۔ مگر یہ ایسا کام نہیں ہے کہ ہم اسکے مرتکب ہوں اور ہمیں سزا نہ ملے۔ اسکا قدرتی نتیجہ یہ ہوگا کہ صحت میں خلل آئے گا جو بڑھتے بڑھتے جونکا ثابت ہو سکتا ہے۔

سفیدی چمک اور خوشنمائی جلد کی یہ تین خوبیاں حُسن کی لازمی شرائط تصور کیجاتی ہیں۔ چہرہ کے خط وخال کیسے ہی مکمل کیوں نہ ہوں وہ جاذب اثر نہیں ہو سکتے اگر رنگ سیاہ یا مدہم ہو۔ بالفرض اگر چہرہ پر چھائیاں۔ پھنسیاں اور جھریاں پڑ گئی ہوں۔ تو ان سے آفتاب حُسن کو ضرور گرہن لگ جاتا ہے۔ رنگت کی دلکشی کا بہت کچھ انحصار جلد کی ہیئت اور حالت پر ہوتا ہے۔ اور اس میں کلام نہیں کہ رنگت کو چہرہ کی خوبصورتی میں بہت کچھ دخل ہے غرضیکہ انسانی حسن کا دارومدار ایک حد تک جلد پر بھی ہے کیا کسی شخص نے کبھی ایسا چہرہ دیکھا ہے جو بدصورت ہو اور اس کی رنگت خوبصورت ہو۔ ایک سادہ سے سادہ اور معمولی سے معمولی چہرہ بھی اگر قدرت نے اُسے گلابی خوبصورت رنگت عطا کی ہے خود بخود بھلا معلوم ہوگا حسین تو نہیں مگر خیر اس کے خوش وضع و لطیف ہونے میں کلام نہیں ہو سکتا یہ سب باتیں بتاتی ہیں کہ حسن کی تکمیل میں جلد کو کہاں تک دخل ہے۔

پس ہر شخص کا لازمی طبی فرض ہے کہ وہ جلد کی حفاظت سے کبھی غافل نہ ہو۔ یہ فرض خصوصاً ان لوگوں کے لئے زیادہ ضروری و اہم سمجھا گیا ہے جو حسین بننے کی آرزو مند ہیں

# بارھواں باب

## احساسِ دل کا اثر جلد پر

یہ ایک قابل ذکر مسئلہ ہے کہ سردی گرمی کی طرح دلی جذبات کا اثر بھی انسانی جلد

پر پڑتا ہے۔ مایوسی انگیز خیالات مثلاً غم۔ خوف وغیرہ ہمارے عمل تنفس کو روک دیتے ہیں جس کا برا اثر دورہ خون پر ہوتا ہے۔ اور دورہ خون کے رک جانے سے۔ رنگت زرد پسینہ بند اور اعصابی فعل غیر موزوں ہو جاتا ہے۔ بخلاف اس کے غصہ کرنے سے دورۂ خون میں سرعت پیدا ہو کر چہرہ پر سرخی آجاتی ہے اور بار بار خفا ہونے سے ناراض شخص کی رنگت سرخی بسیاہی مایل نکل آتی ہے۔ یہ ایک ایسا دعویٰ ہے جس کا تجربہ ہر شخص کو اپنی زندگی میں ہو چکا ہوگا۔ کیونکہ دنیا میں زود رنج اشخاص کی کمی نہیں ہے۔ اور ایسا کون شخص ہے جس نے ناراض ہو کر ناراضگی کا فوری اثر اپنے چہرہ پر محسوس نہ کیا ہو۔

دلی جذبات کا اثر بعض اوقات ایسا نمایاں ہوتا ہے کہ سخت بیماری تک نوبت پہنچتی ہے۔ کینرن ریو جلدی امراض پر بحث کرتا ہوا ایک جگہ رقم طراز ہے کہ "جذبات کی خصوصاً ناراضگی جلد پر ممتاز اثر ڈالتی ہے" یہ بات بہت جلد سمجھ میں آسکتی ہے کیونکہ ایسی بیسیوں مثالیں موجود ہیں کہ ایک شخص کے سر کے بال فرط خوف سے سفید ہو گئے یا بالکل گر گئے۔ جب بال تک خیالات سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ تو کیا جلد ان سے متاثر نہ ہوگی؟

ولکنس جلد کی نسبت یوں عالم خیالات میں اڑانیں بھرتا ہے:۔

"یہ وہ مقام ہے جہاں محبت آتشی گلابی سرخ رنگ میں نمودار ہوتی ہے کہ جو اس کا مناسب رنگ ہے۔ یہ وہ مقام ہے۔ جہاں محبت بھری شرم پیاری معلوم ہوتی ہے۔ اور اس کے مقابلہ میں ادنےٰ شرم بالکل دنیاوی معلوم دیتی ہے یہ وہ مقام ہے جہاں حسد سبز رنگ اختیار کرتا ہے۔ غصہ سیاہ۔ مایوسی خاکی اور ریاکاری باری باری جس رنگ کی اُسے ضرورت ہو۔ اپنی جلد پر چڑھا لیتی ہے غرضیکہ جلد کو اگر انسانی کمپاس کی سوئی قرار دیجائے تو یہ بالکل جا بجا منشا بہت ہے"

